زبانِ مبارک سے سُن چکے تھے لیکن بعد کی خلافتوں میں ایسے صحابہ نہیں پائے گئے +

خلفاء راشدین کو مسلمانوں کی صلاح و فلاح کا خیال سب سے زیادہ تھا۔ وہ اعلاءِ کلمۃ اللہ اور اجراءِ احکامِ شرع کے سب سے زیادہ خواہاں تھے لیکن مُلک گیری اُن نصب العین نہ تھا +

خلفائے راشدین مُلکوں کے محاصل اور مالِ غنیمت کی آمدنی کو خزانہ میں ذخیرہ رکھنے کے عادی نہ تھے جس قدر مال و دولت آتی، وہ سب مُسلمانوں کو تقسیم کر دیتے یا مُسلمانوں کی بہتری کے کاموں میں خرچ کر دیا کرتے تھے۔ یہاں تک کہ بیت المال کا تمام خرچ کر کے بیت المال میں جھاڑو دلوا دیا کرتے تھے لیکن بعد میں قائم ہونے والی خلافتوں کی حالت اِس کے خلاف ہی +

خلفائے راشدین ہمیشہ خود حج کے لئے جاتے اور وہاں عالمِ اسلام کے ہر حصے اور ہر گوشے سے آئے ہوئے مُسلمانوں سے ملتے اور اُن کی ضرورتوں اور شکایتوں سے واقف ہو کر وہاں کے عاملوں کی قابلیت اور ناقابلیت سے واقف ہوتے ضروری احکام جاری کرتے اور اس طرح حج کے موقع پر عظیم الشان اجتماع سے فائدہ اُٹھا کر اپنے فرائض کو پورا کرتے اگر کسی ضروری کام یا مجبوری کی وجہ سے خود حج کے لئے نہ جا سکتے تو اپنا قائم مقام بھیج کر اُن ضرورتوں کو پورا کر لیتے تھے لیکن خلافت راشدہ کے بعد حج کے اجتماعِ عظیم سے خلفاء نے یہ فائدہ اُٹھانا ترک کر دیا +

خلفائے راشدین دار الخلافہ میں خود ہی نمازوں کی امامت کرتے اور جمعہ کا خطبہ بیان فرماتے تھے لیکن بعد میں صرف خلافت بنو اُمیّہ کے اندر یہ رسم باقی رہی۔ اُن کے علاوہ باقی خلافتوں میں خلفاء نے نمازوں کی امامت اور جمعہ کے خطبے دوسرے کے ذمے ڈال دیئے +

خلفائے راشدین کے زمانے میں مسلمانوں کے اندر الگ الگ مذہبی فرقے اور جماعتیں قائم نہ تھیں آپس میں اختلاف بھی ہوتا تھا لیکن دین و ملت اور عقائد کے معاملے میں اس گروہ بندی کا نام و نشان بھی نہ تھا جو بعد میں پائی گئیں اور آج شیعہ سنی۔ وہابی حنفی۔ شافعی۔ قادری چشتی وغیرہ سینکڑوں فرقے اپنی الگ الگ حیثیتیں قائم رکھنے پر مصر نظر آتے ہیں +

خلفائے راشدین کے زمانے میں مذہب اور شرافت کے مقابلے میں کسی رشتہ داری۔ قومیت ہموطنی وغیرہ کی کوئی حقیقت نہ تھی۔ اُن کے حالات پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ بھائی بھائی کی پرواہ نہیں کرتا۔ باپ بیٹے کی رعایت ضروری نہیں سمجھتا جبکہ دین و ملت کا معاملہ درمیان میں آجاتے۔ ہر شخص کو رائے کی آزادی حاصل تھی۔ خلیفہ کو سرِ مجمع معمولی طبقہ کا آدمی روک اور ٹوک سکتا تھا۔ بعد میں رائے کی یہ آزادی اور دین و ملت کی یہ پاسداری الٹھ گئی تھی +

خلفائے راشدین اپنے آپ کو مسلمانوں کا بادشاہ نہیں سمجھتے تھے بلکہ وہ اپنے آپ کو مسلمانوں کو خادم سمجھ کر اُن کی خدمت کرتے اور مسلمانوں کا چرواہا اور چوکیدار سمجھ کر اُن کی پاسبانی کرتے اور مسلمانوں کو اپنی اولاد سمجھ کر اُن پر شفقت فرماتے تھے۔ مسلمانوں کو اپنا غلام نہیں جانتے تھے اور اُن سے غلاموں کی طرح اپنے احکام کی تعمیل نہیں کراتے تھے۔ بعد کی خلافتوں میں اس کے برعکس حالات پیدا ہوئے اور خلفاء نے اپنے آپ کو قیصر و کسریٰ کا نمونہ بنا کر ظاہر کیا۔

خلفائے راشدین کی حکومت و سلطنت دُنیوی اعتبار سے قیصر و کسریٰ کی طرح قہر و جبر کی حکومت نہ تھی۔ دینی معاملات میں بھی وہ بہ اختیار خود کچھ نہیں کر سکتے تھے جب کسی دینی مسئلہ میں اختلاف یا شبہ پیدا ہوتا تو دوسرے صحابہؓ کو بُلا کر اُن سے دریافت کرتے اور جو بات آنحضرت صلعم سے ثابت ہو جاتی اُسی کے موافق احکام جاری کرتے۔ اگر کسی دینی معاملہ میں اُن سے غلطی ہو جاتی اور بعد میں اُن کو اپنی غلطی کا احساس و علم ہوتا تو فوراً اُس کی اصلاح کر لیتے تھے۔ غرض دینی و دُنیوی ہر دو پہلوؤں میں اُن کی سیادت و حکومت آج کل کی جمہوری حکومتوں کے صدر اور آج کل کے دینی علماء کی سیادت و حکومت سے بھی بہت ہی کم تھی۔ اُن کا کام شریعت کے احکام کا نفاذ اور امن و امان کا قائم رکھنا تھا۔ اُن کے زمانے میں لوگوں کی ہر قسم کی جائز آزادی حاصل تھی اور ہر چھوٹے سے چھوٹے معاملے میں ہر شخص اُن سے جواب طلب کر سکتا۔ اُن کو اپنے احکام کے نافذ کرنے کے لئے کسی طاقت اور فوج کی ضرورت نہ تھی بلکہ ہر شخص اُن کے حکم کو چاہے وہ اُس کے خلاف ہو خود ہی اپنے اوپر جاری اور صادر کر لیتا اور اُس کی تعمیل کرتا تھا جو دلیل اِس امر کی ہے کہ اُن کی حکومت محبت اور عقیدہ کی بُنیاد پر قائم تھی خوف و دہشت اور قہر و جبر کے ذریعہ قائم نہ تھی۔ لیکن بعد کی خلافتوں میں احکام شرع کے نفاذ و قیام کا کام خلفاء نے خود چھوڑ کر مولویوں، مُفتیوں اور قاضیوں کے سپرد کر دیا۔ مساجد کے خطیب و امام الگ مقرر ہوئے۔ فوج اور خزانے کا اختیار اپنے قبضہ میں رکھ کر اِن دونوں قوتوں کا استعمال مطلق العنان ہو کر شروع کیا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اُن کی حکومت و سلطنت قہر و جبر و خوف و دہشت پر قائم ہوئی۔ لوگوں کی جائز آزادی چھن گئی۔ مذہبی احکام کے نفاذ و قیام میں بھی افہام و تفہیم اور رفع شکوک کی جائز آزادی لوگوں سے سلب ہو گئی۔ یہی وجہ ہے کہ آج کسی شخص کی سمجھ میں یہ بات نہیں آتی کہ ایک معمولی نواب یا رئیس کی جس قدر ہیبت لوگوں کے دلوں پر طاری ہے اور جس قدر

اُس کی تعظیم وتکریم بجالانا ضروری سمجھتے ہیں۔ خلفاء راشدین کی اِس قدر ہیبت اور اِس قدر تعظیم وتکریم خوف ودہشت کی وجہ سے کسی کے قلب پر طاری نہ تھی۔ اُن کی ہیبت وعظمت شفیق اُستاد اور والدین کی ہیبت وعظمت کے مانند تھی۔ شیر مردم در اور نارِ مردم کُش کی مانند نہ تھی۔ آج ایک صوفی۔ ایک مفتی۔ ایک جُبہ پوش مولوی کے قول وفعل پر نکتہ چینی کرتے ہوئے لوگ جس قدر ڈرتے اور خوف زدہ ہوتے ہیں خلفائے راشدین کے قول وفعل پر اگر ذرا بھی شُبہ ہوتا تھا تو لوگ آزادانہ اعتراض اور نکتہ چینی کرتے تھے +

خلافت راشدہ کے زمانے میں جس قدر ممالک میں اِسلام پھیل گیا تھا اور دُنیا کے جن جن حصّوں میں صحابہ کرام کا قدم پہنچ گیا تھا۔ اُس کی برکت سے آج تک بھی اُن تمام مُلکوں کی غالب آبادی کا مذہب اِسلام ہی ہے۔ جو ممالک خلافت راشدہ کے بعد مفتوح ہوئے اور جن میں صحابۂ کرام کے قدم نہیں پہنچے اُن مُلکوں کے مُسلمانوں کی اِسلامی عصبیت اور اُن مُلکوں میں اِسلامی عظمت اور اُس کا استحکام اِس درجہ پر نہیں پایا جاتا۔ اِس حقیقت پر غور کرنے سے اُس رُوحانی اثر وطاقت کا کچھ کچھ اندازہ ہوسکتا ہے جو صحابہ کرام میں صحبت نبویؐ سے پیدا ہوگئی تھی +

تاریخ اِسلام کی اِس پہلی جلد میں خلافت راشدہ کی مختصر ومجمل تاریخ بیان ہوچکی ہے اِس پہلی جلد میں اکثر صحابۂ کرام کے نام واقعات کے سلسلہ میں بیان ہوئے ہیں اُن ناموں کی برکت سے اُمید ہے کہ اِس جلد کا مُطالعہ قارئین کرام کے لئے ضرور مُبارک ہوگا۔ صحابۂ کرامؓ میں دس صحابی جن کو عشرہ مبشرہ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے زیادہ مُعزز ومکرم ہیں۔ یہ وہ دس بزرگ ہیں جنہوں نے اپنے اعمال حسنہ کی بدولت اِس دُنیا ہی میں آنحضرت صلعم کی زبان مُبارک سے اپنے جنّتی ہونے کی بشارت سُن لی۔ اُن بزرگوں میں سے حضرت ابوبکر صدیقؓ۔ حضرت عمر فاروقؓ۔ حضرت عثمان غنیؓ۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ۔ حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ۔ حضرت طلحہؓ۔ حضرت زبیرؓ۔ حضرت سعد بن ابی وقاصؓ۔ حضرت ابوعبیدہؓ بن الجراحؓ نو بزرگوں کا ذکر تھوڑا یا بہت اِس جلد میں بیان ہوچکا ہے اور قارئین کرام اُن سے ضرور واقف ہوگئے ہیں عشرہ مبشرہ میں سے صرف ایک بزرگ یعنی حضرت سعید بن زید رضی اللہ عنہ کا ذکر شروع اوراق میں آچکا ہے۔ اِن آخری اوراق میں نہیں آیا۔ لہٰذا اِس جلد کے ختم کرنے سے پیشتر اُن کے متعلق چند سطریں اور اِس خاتمہ میں لکھنی مناسب معلوم ہوتی ہیں +

حضرت سعید بن زیدؓ　آپ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے چچیرے بھائی اور بہنوئی تھے۔ آپ کا شجرہ نسب اس طرح ہے۔ سعیدؓ بن زید بن عمرو بن نفیل بن عبداللہ بن قرط بن رباح بن عدی۔ تمام غزوات میں آنحضرت صلعم کے ساتھ رہے۔ صرف بدر میں شریک نہ تھے مگر آنحضرت صلعم نے ان کو بدر کی غنیمت سے حصہ دیا اور بدریوں میں شمار کیا۔ آپ بڑے باکرامت اور مستجاب الدعوات تھے۔ ۵۱ھ میں بہتر سال کی عمر میں آپنے وفات پائی۔ ایک مرتبہ ایک عورت نے زمین کا جھوٹا دعویٰ آپ پر کیا آپ نے بددعا کی کہ الٰہی اگر یہ اپنے دعویٰ میں جھوٹی ہے تو تو اس کو اندھا کر دے۔ وہ عورت اندھی ہو گئی اور چند ہی روز کے بعد کہیں جاتی تھی کہ ایک کنوئیں میں گر پڑی اور مر گئی۔ ایک روز کوفہ کی جامع مسجد میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی نسبت ایک شخص سے ناشدنی الفاظ سن کر آپنے فرمایا کہ ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ و علیؓ و طلحہؓ و زبیرؓ و ابوعبیدہؓ و سعد وقاصؓ و عبدالرحمٰن بن عوفؓ یہ نو اشخاص عشرہ مبشرہ میں سے ہیں۔ ایک شخص نے پوچھا کہ حضرت اس دسویں کا بھی نام بتا دیجئے۔ آپ یہ سن کر خاموش رہے۔ جب اس نے دوبارہ باصرار دریافت کیا تو آپ نے فرمایا کہ دسواں میں ہوں *

الٰہی عشرہ مبشرہ کے طفیل مجھ گنہگار کو بھی جنت عطا فرما اور حسنات دارین عطا کر۔ آمین یارب العالمین!

رب اغفر وارحم وانت خیر الراحمین

# مناجات بدرگاہِ قاضی الحاجات

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ۔ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُکَ وَاَنَا عَلٰی عَھْدِکَ وَوَعْدِکَ مَا اسْتَطَعْتُ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ وَاَبُوْءُ لَکَ بِنِعْمَتِکَ عَلَیَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْ لِیْ ذُنُوْبِیْ اِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ۔ اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ۔ اَللّٰھُمَّ اَسْئَلُکَ الْعَفْوَ وَالْعَافِیَۃَ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِکَ مِنْ ضِیْقِ الدُّنْیَا وَمِنْ ضِیْقِ یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ۔ رَبِّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِکْرِکَ وَشُکْرِکَ وَحُسْنِ عِبَادَتِکَ ۞

اے اللہ! مجھ سے اس تصنیف میں جو غلطی سرزد ہوئی ہو تو اس کے بد نتیجے سے مجھ کو اور اس کے مطالعہ کرنے والے کو محفوظ رکھ۔ الٰہی تو میری اس محنت کو مثمر ثمراتِ خیر کر اور میرے اس عمل کو ضائع ہونے سے بچا لے۔ الٰہی کتابت وطباعت کی غلطیوں سے بہت سی تصانیف کا مرتبہ کم ہو جاتا ہے اس نقص اور سقم سے اپنی کتاب کو بچانے کے لئے میرے پاس کوئی طاقت اور سامان نہیں ہے تو ہی اس کاتب وطابع کو نیک توفیق دے اور نقائص واسقام سے اس کو بچا۔ الٰہی ابن جریر۔ ابن اثیر۔ ابن خلدون۔ ابوالفدا۔ ابن سعد۔ جلال الدین سیوطی۔ امام بخاری۔ امام مسلم۔ امام ترمذی۔ ابن ہشام اور واقدی کی روحوں پر اپنی رحمتیں نازل کر کیونکہ تاریخ اسلام کی یہ پہلی جلد زیادہ تر انہیں کی محنتوں کے نتائج کی خوشہ چینی سے مرتب ہوسکی ہے۔ الٰہی میرے آئندہ کام میں میرے لئے آسانیاں پیدا کر دے اور تاریخ اسلام کی آئندہ جلدیں حسن وخوبی کے ساتھ مرتب کرنے کی توفیق اور ضروری سامان عطا فرما۔ آمین! اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ ط

(مصنف)

## تاریخ کی پہلی جلد ختم ہوئی

# مطبوعاتِ صُوفی بُک ڈپو

**سوانح احمدی**۔ حضرت سید احمد بریلوی اور اُن کے رفیق کار سید اسمٰعیل شہید رحمۃ اللہ علیہ کے حالات جہاد و سکھوں کے ساتھ معرکہ جنگ۔ آپکے خرق و عادات اور روحانی تصرفات کا ذکر۔ قیمت عہ

**مہدی سوڈانی**۔ مہدی سوڈانی اور لارڈ کچنر کی معرکۃ الآرا لڑائیوں اور حضرت کے روحانی تصرف اور بزرگوں کے کمالات میں نہایت دلچسپ کتاب ہے قیمت عہ

**تذکرۂ محبوب**۔ محبوب الٰہی حضرت پیر سید شاہ صاحب جے پوری رحمۃ اللہ علیہ کے حالات۔ قیمت عہ

**ابن یمین**۔ فارسی زبان کے مشہور شاعر ابن یمین کے حالات زندگی۔ قیمت عہ

**سیرۃ بلال**۔ اسلام کے سب سے پہلے مؤذن حضرت بلال حبشی کے حالات۔ قیمت عہ

**سیرۃ الکبریٰ**۔ ام المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ کی مفصل سوانح عمری معہ فوٹو مزار۔ قیمت عہ

**سیرۃ صدیقہ**۔ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ کے حالات زندگی میں ایک جامع و مکمل کتاب باتصویر قیمت عہ

**خاتون جنت**۔ حضرت فاطمۃ الزہرا کے حالات زندگی میں ایک جامع و مکمل کتاب باتصویر قیمت عہ

**حضرت ابو ایوب انصاری**۔ میزبان رسول اللہ صلعم ابو ایوب انصاری کے ایثار و قربانی کے حالات معہ فوٹو مزار۔ قیمت ۶ر

**سیرۃ الحسین**۔ حضرت امام حسین علیہ السلام کے حالات زندگی۔ شہادت و واقعات کربلا کی مفصل و مبسوط تاریخ معہ آپ کے مزار کے فوٹو کے قیمت عہ

**سیر الصحابہ**۔ صحابہ کرام جیسی مقدس ہستیوں کے عقائد۔ عبادات۔ معاملات جن معاشرت۔ علوم و فنون اور زندگی کے مفصل حالات اس کتاب میں درج کئے گئے ہیں۔ مؤلفہ مولانا سعید انصاری قیمت جلد اول عہ۔ جلد دوم عہ

**صحابیات**۔ یہ کتاب اکثر زنانہ اسلامیہ سکولوں میں پڑھائی جاتی ہے۔ اس میں ۵۸ صحابیات کے حالات درج ہیں۔ مؤلفہ مولانا نیاز فتحپوری قیمت مجلد عہ

**فقرائے اسلام**۔ اس کتاب میں ان پیشوایا
سبق آموز حالات درج ہیں جنہوں نے فقر
اسلام کے اصول و ارکان کو استوار و مستحکم
تکلیف برداشت کی تبلیغ اسلام
عبد السلام صاحب ندوی

**مشاہیر اسلام**۔ مختا
شہدائے ملت۔ غاز
حالات زندگ
**تاریخ افغ**
مشہور عز
قیمت

ملنے کا پتہ:- **مینیجر صوفی بک ڈپو پنڈ**

**غازی انور پاشا** سیف اللہ شہید ملت غازی انور پاشا
کے حالات زندگی۔ قیمت عہ

**سلطان صلاح الدین ایوبی**۔ فاتح بیت المقدس
حضرت صلاح الدین ایوبی کے حالات زندگی قیمت عہ/

**حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی**۔ آپ کی مختصر
سوانح حیات۔ قیمت ۴ر

**انیس الارواح**۔ یہ کتاب حضرت خواجہ معین الدین
چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف ہے تصوف میں
اس سے بڑھ کر کوئی مستند کتاب آپکو نہ ملیگی قیمت ۸ر

**ذوالنون مصری**۔ مصر کے مشہور صوفی اور عالم کے
حالات میں بہترین کتاب۔ قیمت ۴ر

**فتح سندھ**۔ محمد بن قاسم سپہ سالار اسلامی کے
راجہ داہر کی لڑکی کا قبول اسلام۔
مختلف اور ہولناک مناظر کی تصویر
ملاحظہ فرمائیں۔ قیمت عہ
علامہ جرجی زیدان کے مشہور تاریخی
ناول خلفائے عباسیہ دربار کے حالات
بیان کئے گئے ہے قیمت ۸ عہ
درود شریف
کا لکھا ہوا ہے
تمثیل
شرح

**انسان کامل**۔ انسان کامل کی تعریف اور کامل و مکمل
انسان کے صفات مصنفہ عارف ربانی سید عبدالکریم جیلانی
قدس سرہٗ۔ قیمت عگر

**میزان عمل** حضرت امام غزالیؒ کی کتاب کا اردو ترجمہ
خواہشات اور روح کی جنگ تزکیہ نفس جملہ فضائل کی
تفصیل۔ غرض دنیا ئے جہان کی عمل کامیابیوں کی
یہ کتاب کلید ہے۔ قیمت عہ

**بدایۃ الہدایۃ**۔ حضرت امام غزالیؒ کی
کتاب کا اردو ترجمہ۔ اس میں اخلاق و آداب امر بالمعروف
و نہی عن المنکر کو نہایت خوبی سے بیان کیا ہے قیمت ۱۲ر

**قسطاس المستقیم**۔ حضرت امام غزالیؒ کی کتاب کا اردو ترجمہ
تصوف میں اعلیٰ پایہ کی کتاب ہے۔ قیمت ۱۰ر

**اسلامی سپاہیانہ زندگی**۔ اس کتاب میں تاریخی
واقعات سے ثابت کیا گیا ہے کہ مسلمانوں کی موجودہ نکبت
اور افلاس کا باعث یہ ہے کہ انہوں نے سپاہیانہ زندگی کو چھوڑ کر
شاہانہ اور امیرانہ زندگی اختیار کر لی ہے۔ پھر اس مرض کا
علاج تجویز کیا ہے مصنفہ مولانا اکبر شاہ خاں قیمت عہ

**اکابر قوم** مسلمان عالموں فقیروں۔ امیروں اور
لیڈروں میں جو خرابیاں ہیں ان کو بیان کر کے ان کی
اصلاح کے طریقے بتائے گئے ہیں از مولانا اکبر شاہ خاں قیمت ۱۲ر

**مذہب اور تلوار**۔ اس کتاب میں ثابت کیا گیا ہے کہ
اسلام کے سوا سب مذہب تلوار کے زور سے پھیلے ہیں۔
از مولینا اکبر شاہ خاں صاحب نجیب آبادی قیمت ۹ر

**الرسالۃ والنبوۃ** از مولانا عبدالمالک صاحب قیمت ۲ر

ڈپو پنڈی بہاؤالدین پنجاب

**المسئلہ شرقیہ** ۔ مصطفےٰ کامل پاشا کی تصنیف
مترجمہ مولانا نیاز فتحپوری ۔ یہ کتاب سیاسیات اسلامی کے
اسرار کا محرم راز ہے ۔ قیمت عہ/

**رُشد الراشدین** ۔ شیعہ مذہب کے لغو اور لایعنی سوالات
و اعتراضوں کا جواب دندان شکن دیا گیا ہے قیمت عہ/

**دربار علم** ۔ مؤلفہ مولینا عبدالماجد صاحب جس میں کل اسلام
اسرار فلسفہ وغیرہ نہایت تفصیل و شرح سے درج ہیں قیمت ۸/

**فلسفہ خواب** ۔ اس میں خواب کا فلسفہ قدیم و جدید
بیان کیا گیا ہے اس موضوع پر اردو کی پہلی کتاب ہے قیمت ۱۰/

**برزخ** ۔ موت کے بعد اور قیامت سے پہلے جو کیفیت
انسان پر گذرتی ہے ۔ شرع احادیث کی رو سے بیان کی گئی ہے

**فطرت نسوانی** ۔ لڑکیوں کی تربیت میں بہترین کتاب ہے
مؤلفہ مولینا عبدالسلام صاحب ندوی ۔ قیمت

**دختر سمرنا** ۔ خالدہ خانم وزیر تعلیم ترکی گورنمنٹ نے
تسخیر سمرنا کے حالات کو ناول کے پیرایہ میں لکھا ہے قیمت ۸/

**دختران شمشیر** ۔ تمام زمانوں اور تمام قوموں کی
بہادر، بانیاز اور حوصلہ مند خواتین کے حالات ۔ قیمت عہ/

**آئینہ خود شناسی** ۔ خداشناسی و خدارسی کا سچا رہبر ۸/

**تفسیر سورۂ یوسف** ۔ یہ اس سورہ کی مکمل تفسیر ہے
سورۂ یوسف کو اللہ تعالےٰ نے احسن القصص لکھا ہے قیمت ۸/

**درس محبت** ۔ از حضرت سجادہ نشین صاحب
جلال پور شریف ۔ قیمت ۲/

**سات سہاگنیں** ۔ اس کتاب میں سرزمین پنجاب کے سات
[illegible] کے حالات نہایت تحقیق سے لکھے گئے ہیں قیمت ۱۲/

**حیات حالی** ۔ مولانا الطاف حسین صاحب حالی
پانی پتی کے باتصویر حالات ۔ قیمت ۶/

**حیات داغ** ۔ جہان استاد مرزا داغ دہلوی کے
باتصویر حالات ۔ قیمت ۶/

**رشوت** ۔ رشوت کے اقسام رشوت کیونکر پکڑی
جاتی ہے اور اس کی اصلاح ایک ریٹائرڈ مجسٹریٹ
وکلکٹر کے مشاہدات ۔ قیمت ۶/

**پھل اور میوہ جات** ۔ ہر قسم کے پھلدار بوٹے اور
و باغات لگانے کے طریقے اور پھل محفوظ رکھنے کی ترکیب
[illegible]
[illegible]
[illegible] قیمت ۸/

**مسٹر [illegible]** ۔ [illegible]
[illegible]
کیے گئے ہیں ۔ قیمت ۱۲/

**ضحاک** ۔ سانپوں والے بادشاہ ضحاک اور
فریدوں کا قصہ شاہنامہ میں استاد ابو الفردوسی نے
فصاحت و لطافت سے بیان کیا ہے مگر اس کی تاریخی
حیثیت معتبر نہیں ۔ فاضل ادیب جناب اختر شیرانی
اس ڈرامہ کو تاریخی رنگ دے کر ایک خیالی
تصویری افسانہ کے واقعہ بنا دیا ہے ۔ قیمت عہ/

**رموز شادی خانہ آبادی** ۔ اس کتاب میں جو بات
لکھی گئی ہے وہ قانون طب سائنس اور مذہبی اصول سے
باہر نہیں ہے ۔ قیمت ۱۲/

ملنے کا پتہ: منیجر صوفی بک ڈپو پنڈی بہاؤالدین پنجاب